Kalmia latifolia

Lilium tig.

Digitalis

# 3 لائن سلیکشن

## (آسان میٹیریا میڈیکا)

Eupatorium Perf.

All.c. & Zingiber

Allium Cepa

Capsicum

Aurum met.

Carbo veg.

مصنف

ہومیو پیتھک ڈاکٹر ریاض محمد ریاض

3 لائن سلیکشن
آسان میٹریا میڈیکا
ہومیو پیتھک ڈاکٹر ریاض محمد ریاض
بی۔اے ڈی۔ایچ۔ایم۔ایس آر۔ایچ۔ایم۔پی
پرنسپل
الصحت ہومیو پیتھک میڈیکل کالج فیصل آباد
پبلشرز:۔ الصحت اسلامک مشن (رجسٹرڈ) فیصل آباد

# پیش لفظ

ہومیو پیتھک طریقہ علاج میں صحیح پریکٹس کرنا کسی زمانہ میں بہت مشکل تھا، اب نہیں رہا۔ مرض کے نام پر دوا دینے کی بجائے ہر دوا کی چند بڑی علامات اس دوا کی صحیح سلیکشن کے لئے کافی ہو سکتی ہیں۔ اس کتاب "**تھری (3) لائن سلیکشن**" میں پیش نظر مقصد یہ ہے کہ کسی دوا کی کم سے کم کون کونسی علامات ہیں جن پر دوا کا درست انتخاب کیا جا سکے۔ ان علامات کو میں نے تین لائن میں درج کیا ہے اور اسی مناسبت سے کتاب کا نام تجویز کیا گیا ہے۔

کتاب میں میٹیریا میڈیکا کو زیادہ سے زیادہ مختصر اور عام فہم کرنے کی کوشش کی ہے۔ دوا جن امراض یا جسم کے حصوں پر اثر انداز ہو سکتی ہے انہیں ایک اضافی لائن میں "خاص اثر" کے تحت درج کیا گیا ہے۔ اس سے مراد یہ ہے کہ دوا علامات کے مطابق ہو تو متذکرہ امراض کو شفایاب کر سکتی ہے۔

یہ کتاب کسی بڑے اور مکمل میٹیریا میڈیکا کا متبادل تو نہیں ہو سکتی، تاہم ہومیو پیتھی طریقہ علاج کے ایسے طلباء اور معالج حضرات اس سے زیادہ استفادہ کر سکتے ہیں جو کم سے کم وقت میں دوا کی خاص اور راہنما

علامات کو سمجھنا چاہتے ہیں اور صحیح پریکٹس کے لئے آسان ہومیو پیتھی کے خواہش مند ہیں۔

علامات (Disease in Symptoms) اور مرض (Disease in Pathology) دو مختلف عنوان ہیں۔ ہومیو پیتھی یہ ہے کہ ایک دوا مناسب طاقت میں علامات کے مطابق دی جائے۔ مرض کے نام پر یا مرکب وغیرہ کی صورت میں نہ دی جائے۔ اس لئے کہ امراض تو ایک جیسے ہو سکتے ہیں لیکن علامات کا گروپ مختلف ہوا کرتا ہے۔ ہر دوا اپنی بیماریوں کو درست کرتی ہے اگر وہ دوا مریض کی علامات کے مطابق دی جائے۔

اس کوشش ہمارے کالج کے اساتذہ خصوصاً ہومیو ڈاکٹر زبیر الحسینی، ہومیو ڈاکٹر شمیم برکت اللہ، ہومیو ڈاکٹر مقصود احمد ملک اور ہومیو ڈاکٹر خالد عزیز باری نے بہت مدد کی ہے۔ ان دوستوں کے شکریہ کے ساتھ امید کرتا ہوں کہ میری سابقہ کتب "مرکزی علامات"، "فسٹ لیکچرز" اور "بخاروں کا علاج" کی طرح یہ کتاب بھی مطالعہ اور پریکٹس میں آپ کی مددگار ثابت ہوگی۔

ہومیو پیتھک ڈاکٹر ریاض محمد ریاض
پرنسپل:۔ الصحت ہومیو پیتھک میڈیکل کالج، فیصل آباد
مینجنگ ڈائریکٹر:۔ الصحت اسلامک مشن (رجسٹرڈ) فیصل آباد فون: 631699

# فہرست


| Name of Medicine | Page | نام دوا |
|---|---|---|
| Abrotanum | 17 | ابراٹینم |
| Acetic acid | 17 | ایسیٹک ایسڈ |
| Aconite | 18 | ایکونائٹ |
| Actea racemosa | 18 | ایکٹیا ریسی موسا |
| Aesculus hip | 19 | ایسکولس ہپ |
| Aethusa | 19 | ایتھوزا |
| Agaricus | 20 | اگیریکس |
| Allium cepa | 20 | ایلیئم سیپا |
| Aloes | 21 | ایلوز |
| Alumen | 21 | الیومن |
| Alumina | 22 | الیومینا |
| Ambra grisea | 22 | امبرا گریسیا |
| Ammonium carb | 23 | امونیم کارب |

| Name of Medicine | Page | نام دوا |
|---|---|---|
| Ammonium mur | 23 | امونیم میور |
| Anacardium | 24 | اناکارڈیم |
| Antimonium crud | 24 | انٹی مونیم کروڈ |
| Antimonium tart | 25 | انٹی مونیم ٹارٹ |
| Apis mellifica | 25 | ایپس میلی فیکا |
| Apocynum | 26 | ایپوسائینم |
| Argentum met | 26 | ارجنٹم میٹیلیکم |
| Argentum nit | 27 | ارجنٹم نائٹریکم |
| Arnica montana | 27 | آرنیکا |
| Arsenicum alb | 28 | آرسینیکم البم |
| Arsenicum iod | 28 | آرسینیکم آئیوڈیٹم |
| Arsen. sulf. flav | 29 | آرسینیکم سلف فلیو |
| Arum triphyllum | 29 | آرم ٹرائیفائیلم |
| Asafoetida | 30 | ایسافوٹڈا |
| Asarum europ | 30 | اسارم یورویپم |
| Aurum met | 31 | آرم مٹیلیکم |

| Name of Medicine | Page | نام دوا |
|---|---|---|
| Baptisia | 31 | بیپ ٹیشیا |
| Baryta carb | 32 | برائٹا کارب |
| Benzoic acid | 32 | بنزوئک ایسڈ |
| Baryta mur | 33 | برائٹا میور |
| Belladonna | 33 | بیلاڈونا |
| Berberis vulg | 34 | بربرس ولگرس |
| Borax | 34 | بوریکس |
| Bromium | 35 | برومیم |
| Bryonia | 35 | برائی اونیا |
| Bovista | 36 | بووسٹا |
| Bismuth | 36 | بسمتھ |
| Cactus grandiflora | 37 | کیکٹس گرینڈی فلورا |
| Cadmium sulph | 37 | کیڈمیم سلف |
| Caladium | 38 | کیلیڈیئم |
| Calcarea arsen | 38 | کلکیریا آرسینیکم |
| Calcarea carb | 39 | کلکیریا کارب |

| Name of Medicine | Page | نام دوا |
| --- | --- | --- |
| Calcarea phos | 39 | کلکیریا فاس |
| Calcarea fluor | 40 | کلکیریا فلور |
| Calcarea sulph | 40 | کلکیریا سلف |
| Camphor | 41 | کیمفر |
| Cannabis indica | 41 | کینابس انڈیکا |
| Cannabis sativa | 42 | کینابس سٹائیوا |
| Cantharis | 42 | کینتھیرس |
| Capsicum | 43 | کیپسیکم |
| Carbolic acid | 43 | کاربالک ایسڈ |
| Carbo animalis | 44 | کاربوا ینی میلس |
| Carbo veg | 44 | کاربوویج |
| Carduus marianus | 45 | کارڈس میری آنس |
| Causticum | 45 | کاسٹیکم |
| Chamomilla | 46 | کیمومیلا |
| Chelidonum | 46 | چیلی ڈونیئم |
| Cicuta virosa | 47 | سائی کوٹا وائی روسا |

| Name of Medicine | Page | نام دوا |
| --- | --- | --- |
| Cina | 47 | سائنا |
| Cinchona (china) | 48 | سنکونا (چائنا) |
| Cistus can | 48 | سسٹس کین |
| Cocculus | 49 | کاکولس |
| Clematis | 49 | کلیمیٹس |
| Coffea cruda | 50 | کافیا کروڈا |
| Colchicum | 50 | کالچیکم |
| Collinsonia | 51 | کالن سونیا |
| Colocynthis | 51 | کالوسنتھس |
| Caulophylum | 52 | کالوفائیلم |
| Conium | 52 | کونیم |
| Crotalus | 53 | کروٹیلس |
| Croton tig | 53 | کروٹن ٹگ |
| Cuprum met | 54 | کیوپرم میٹ |
| Cyclamen | 54 | سائکلیمن |
| Digitalis | 55 | ڈیجی ٹیلس |

| Name of Medicine | Page | نام دوا |
|---|---|---|
| Dioscorea | 55 | ڈائیسکوریا |
| Drosera | 56 | ڈروسرا |
| Dulcamara | 56 | ڈلکامارا |
| Eupatorium perf | 57 | یوپیوٹوریم پرف |
| Euphrasia | 57 | یوفریزیا |
| Ferrum met | 58 | فیرم میٹ |
| Ferrum phos | 58 | فیرم فاس |
| Fluoric acid | 59 | فلورک ایسڈ |
| Gelsemium | 59 | جلسیمیم |
| Glonoine | 60 | گلونائن |
| Graphites | 60 | گریفائٹس |
| Gratiola | 61 | گریشی اولا |
| Guaiacum | 61 | گوائیکم |
| Hamamelis | 62 | ہیمامیلس |
| Helleborus | 62 | ہیلی بورس |
| Helonias | 63 | ہیلونائس |

| Name of Medicine | Page | نام دوا |
|---|---|---|
| Hepar sulph | 63 | ہیپر سلف |
| Hydrastis | 64 | ہائیڈراسٹس |
| Hyoscyamus | 64 | ہائیوسائمس |
| Ignatia | 65 | اگنیشیا |
| Iodine (Iodun) | 65 | آئیوڈین |
| Ipecac | 66 | اپی کاک |
| Kali arsenicum | 66 | کالی آرسینیکم |
| Kali bichrom | 67 | کالی بائیکرام |
| Kali bromat | 67 | کالی برومیٹ |
| Kali carb | 68 | کالی کارب |
| Kali iodide | 68 | کالی آئیوڈائیڈ |
| Kali mur | 69 | کالی میور |
| Kali phos | 69 | کالی فاس |
| Kali sulph | 70 | کالی سلف |
| Kalmia | 70 | کالمیا |
| Kreosot | 71 | کریازوٹ |

| Name of Medicine | Page | نام دوا |
|---|---|---|
| Lac caninum | 71 | لیک کینینم |
| Lobelia inf | 72 | لوبیلیاانفلانٹا |
| Lac defloratum | 72 | لیک ڈیفلوریٹم |
| Lachesis | 73 | لیکیسس |
| Laurocerasus | 73 | لاروسریسس |
| Ladum pal | 74 | لیڈم پال |
| Lilium tig | 74 | للیئم ٹگ |
| Lycopodium | 75 | لائیکوپوڈیم |
| Lyssin | 75 | لائی سین (ہائیڈروفوبینم) |
| Magnesia carb | 76 | میگنیشیا کارب |
| Magnesia mur | 76 | میگنیشیا میور |
| Magnesia phos | 77 | میگنیشیا فاس |
| Manganum | 77 | مینگینم |
| Medorrhinum | 78 | میڈورینم |
| Merc sol | 78 | مرک سال |
| Merc iod.flavus | 79 | مرک آئیوڈ فلیوس |

| Name of Medicine | Page | نام دوا |
|---|---|---|
| Merc.iod.ruber | 79 | مرک آئیوڈ ریوبر |
| Mezerium | 80 | میزیریم |
| Moschus | 80 | ماسکس |
| Murex | 81 | میوریکس |
| Muriatic acid | 81 | میوریاٹک ایسڈ |
| Naja | 82 | ناجا |
| Natrum arsenic | 82 | نیٹرم آرسینیکم |
| Natrum carb | 83 | نیٹرم کارب |
| Natrum mur | 83 | نیٹرم میور |
| Natrum phos | 84 | نیٹرم فاس |
| Natrum sulph | 84 | نیٹرم سلف |
| Nitric acid | 85 | نائٹرک ایسڈ |
| Nux moschata | 85 | نکس موسکاٹا |
| Nux vomica | 86 | نکس وامیکا |
| Opium | 86 | اوپیم |
| Petroleum | 87 | پیٹرولیم |

| Name of Medicine | Page | نام دوا |
|---|---|---|
| Phosphoric acid | 87 | فاسفورک ایسڈ |
| Phosphorus | 88 | فاسفورس |
| Phytolacca | 88 | فائیٹولاکا |
| Picric acid | 89 | پکرک ایسڈ |
| Platina | 89 | پلاٹینا (پلمبم میٹ) |
| Plumbum met | 90 | پلمبم میٹ |
| Podophylum | 90 | پوڈوفائلم |
| Psorinum | 91 | سورائنیم |
| Pulsatilla | 91 | پلساٹلا |
| Pyrogen | 92 | پائروجن |
| Ranunculus bulb | 92 | رینن کولس بلب |
| Rheum | 93 | رہیوم |
| Rhododendron | 93 | روڈوڈنڈران |
| Rhus tox | 94 | رسٹاکس |
| Rumex | 94 | ریومیکس |
| Ruta | 95 | روٹا |

| Name of Medicine | Page | نام دوا |
|---|---|---|
| Sabadilla | 95 | سباڈلا |
| Sabina | 96 | سبائنا |
| Sambucus nigra | 96 | سیمبوکس نائیگرا |
| Saguinaria | 97 | سینگونیریا |
| Sanicula | 97 | سینی کولا |
| Senega | 98 | سینیگا |
| Sarsaparilla | 98 | سارسپریلا |
| Squilla | 99 | سکوئلا |
| Secale cor | 99 | سکیل کار |
| Selenium | 100 | سیلینیم |
| Sepia | 100 | سیپیا |
| Silicea | 101 | سلیشیا |
| Spigelia | 101 | سپائی جیلیا |
| Spongia tosta | 102 | سپانجیا ٹوسٹا |
| Stannum met | 102 | سٹانم میٹ |
| Staphisagria | 103 | سٹافی سیگریا |

| Name of Medicine | Page | نام دوا |
|---|---|---|
| Stramonium | 103 | سٹرامونیم |
| Sulphur | 104 | سلفر |
| Sulphuric acid | 104 | سلفیورک ایسڈ |
| Syphlinum | 105 | سفلینیم |
| Tobacum | 105 | ٹوبیکم |
| Tarentula hisp | 106 | ٹیرنٹولا ہسپانیکا |
| Tarentula cubens | 106 | ٹیرنٹولا کیوبنس |
| Terebinthina | 107 | ٹربنتھینا |
| Theridion | 107 | تھریڈین |
| Thuja | 108 | تھوجا |
| Tuberculinum | 108 | ٹیوبرکولینم |
| Valeriana | 109 | ویلیریانہ |
| Veratrum ablum | 109 | وریٹرم البم |
| Veratrum veride | 110 | وریٹرم ورائیڈ |
| Zincum met | 110 | زنکم میٹ |


☆ ☆ ☆

## ابراٹینم Abrotanum

☆ سردی اور سرد مرطوب موسم میں زیادتی۔
☆ دست کی بیماری دب جانے سے قبض' جوڑوں میں درد' بخار' پیشاب میں خون آنا' یادل کی تکلیف۔
☆ پھردست شروع ہو جانے پر سکون۔

### خاص اثر:۔

تبدیل ہونے والی امراض' خصوصا دست' بچوں میں سوکھا پن جو ٹانگوں سے شروع ہو۔

## ایسیٹک ایسڈ Acetic acid

☆ سردی سے حساس لیکن جسم میں گرمی کی لہریں محسوس کرے۔
☆ شدید اور جلند ارپیاس 'بہت پیاس۔
☆ اچانک بھول جائے' خوفزدہ' خیال کرے کہ کچھ ہونے والا ہے۔

### خاص اثر:۔

گہرے ٹائیفائیڈ بخار' گلے کی خرابی اور خون میں سمیت' جریان خون' خون کی قے اور استسقائی سوزش۔

# ایکونائٹ
# Aconite

☆ اچانک ناقابل برداشت تکالیف۔
☆ شدید پیاس 'ٹھنڈے پانی کی خواہش۔
☆ انتہائی بے چینی اور موت کا خوف۔

خاص اثر:۔

شدید سوزش ' جریان خون ' تیز بخار اور ناقابل برداشت درد۔

# ایکٹیاریسی موسا (سمی سی فیوگا)
# Actea racemosa

☆ سرد مرطوب موسم سے زیادتی 'سوائے سر کو جسے کھلی ہوا میں سکون ہو۔
☆ انتہائی مایوسی کے دماغی دورے جسمانی تکالیف سے تبدیل ہوتے رہیں یعنی کبھی مایوس کبھی جسمانی تکالیف۔
☆ ہسٹیریائی مریضہ 'جھٹکے' دورے اور دل کی بیماری

خاص اثر:۔

رحم کی خرابیاں ' حمل کی تکالیف ' دردزہ میں پیدائش کے فطری عمل کا رک جانا۔

## ایسکولس ہپ Aesculus hip

☆ وریدوں میں خون کے بھراؤ کا احساس' آنکھوں' ہاتھ' پاؤں اور مقعد میں بھراؤ اور سوزش

☆ نیند کے بعد زیادتی' بعد ازاں زیادہ چلنے پھرنے سے بہتر محسوس کرے لیکن کمردرد میں چلنے سے زیادتی۔

☆ معدہ کی خرابیاں' کھانا ہضم ہونے کی بجائے جلن اور قے۔

### خاص اثر:۔

سردرد' قبض' بواسیر' کمردرد اور جوڑوں کے درد۔

## ایتھوزا Aethusa

☆ خصوصاً بچوں میں دودھ ہضم نہ ہونا' بڑوں میں بد ہضمی سبز رنگ کی قے اور قے کے بعد بھوک۔

☆ انتہائی کمزوری' غنودگی اور نیند کا غلبہ۔

☆ آہستہ چلنے پھرنے سے آرام۔

### خاص اثر:۔

دودھ کی قے' دست اور مرگی کے دورے۔

## اگیریکس Agaricus

☆ سردی سے بے حد حساس' پاؤں کی انگلیوں میں خارش' شدید سردی میں اور پاؤں سرد گرم ہو جانے پر۔

☆ دماغی اور جسمانی کمزوری۔

☆ گرمی سے سکون۔ جلندار پیاس۔

خاص اثر:۔

خارش خصوصاً پاؤں کی انگلیوں میں' رعشہ' جھٹکے' چھپاکی۔

## ایلیئم سیپا Allium cepa

☆ ناک سے تیز جلندار پتلے پانی کا اخراج' آنکھوں سے سادہ پانی۔

☆ گرمی کا احساس بڑھ جائے۔

☆ شدید کھانسی میں گلے کو پکڑنے پر مجبور ہو۔

خاص اثر:۔

چھینکیں' نزلاوی بخار' سر میں درد' کھانسی اور گلے میں خراش۔

# ایلوز Aloes

☆ مقعد پر کنٹرول نہ ہو' ہوا کے ساتھ پاخانہ کا خود بخود اخراج۔

☆ گرمی سے زیادتی اور کھانے پینے سے اضافہ' مایوسی۔

☆ بواسیر جسے ٹھنڈے پانی کی طہارت سے سکون ہو۔

## خاص اثر:۔

معدہ' پیٹ' مقعد اور بواسیر۔

# الیومن Alumen

☆ سردی سے بے حد حساس' پیشاب خارج کرنے کی طاقت نہ ہو۔

☆ قبض کئی کئی دن حاجت ہی نہ ہو۔

☆ سر کی چوٹی میں شدید درد' جسے دباؤ اور ٹھنڈی اشیاء لگانے سے سکون ہو۔

## خاص اثر:۔

معدہ کا السر' زخم' کینسر' پرانے نزلہ میں۔

## الیومینا Alumina

☆ بے حد کمزوری اور سردی 'لیکن کھلی ہوا پسند کرے۔

☆ مقعد کی کمزوری کی وجہ سے پاخانے کا اخراج نہ ہو۔

☆ تیزابی جلندار لیکوریا' دن کے وقت زیادتی۔ خارش بستر میں بڑھ جائے۔

خاص اثر:۔

معدہ' پیٹ' فالج' خارش' پرانی تکالیف۔

## امبرا گریسیا Ambra grisea

☆ دماغی کمزوری اور بے حسی بے حد بھول جانے والا

☆ منہ کی خشکی بغیر پیاس کے لیکن ٹھنڈی اشیاء پینے سے سکون ہو۔

☆ عمر کی نسبت زیادہ بوڑھا دکھائی دے۔مایوس باتونی مریض۔

خاص اثر:۔

بوڑھے افراد کی قبض۔ ماہواری کے بعد خارش' دھڑکن' کھانسی اور دمہ۔

## امونیم کارب Ammonium carb

☆ جزیان خون کی طبیعت، خصوصاً نکسیر اور دل کی دھڑکن میں۔
☆ سردی زیادہ محسوس کرے، نہانا پسند نہ ہو۔
☆ زہریلے زخم اور عام قسم کے سانپ کا ڈس جانا۔

خاص اثر:-
دل کی کمزوری، انجائینا، کمی خون، دست قے اور خون کا زہریلا پن، گنگرین میں بے حد تیزابی جلندار اخراج۔

## امونیم میور Ammonium mur

☆ سردی اور جلن خصوصاً ناک اور گلے سے جلندار اخراج کے ساتھ۔
☆ شدید قبض مگر ماہواری کے دوران دست اور قے۔
☆ سردی کا احساس کمر میں کندھوں کے درمیان۔

خاص اثر:-
تیزابی نزلہ، لنگڑی کا درد جو چلنے اور لیٹنے سے بہت کم ہو۔

# اناکارڈیم Anacardium

☆ دماغی مریض، بہت بھول جانے والا۔
☆ بہت گالیاں دینے اور بہت قسمیں کھانے والا۔
☆ کھانا کھانے سے ہمیشہ آرام محسوس کرے، معدہ میں خالی پن کا احساس۔

خاص اثر:۔

معدہ، جلدی بیماریاں اور فالج۔

# انٹی مونیم کروڈ Antimonium crud

☆ نظام ہضم کی خرابی کی وجہ سے زبان پر سفید دودھیا تہہ۔
☆ سردی اور گرمی دونوں سے زیادتی۔
☆ نہانے سے نفرت۔ کم پیاس۔

خاص اثر:۔

معدہ اور پیٹ کی خرابیاں، جوڑوں کی پرانی تکالیف۔

# انٹی مونیم ٹارٹ

# Antimonium tart

☆ آلات تنفس کی دیرینہ خرابیوں میں جب بلغم نکالنے کی اہلیت نہ ہو۔

☆ سینہ میں بلغم کا اجتماع اور سینے کی انتہائی کمزوری خصوصاً بچوں اور بوڑھوں میں۔

☆ پیاس کم نیند کی زیادتی۔

## خاص اثر:۔

سانس اور سینہ کی علامات۔

# Apis mellifica ایپس میلی فیکا

☆ گرمی سے زیادتی لیکن پیاس نہ ہو۔

☆ جلن اور ڈنگ لگنے کے سے درد۔

☆ جلد پر خارش سرخی اور جلن 'نہانے سے آرام۔

## خاص اثر:۔

چھپاکی جیسے ابھار' گلے اور اندرونی جھلیوں میں استسقائی سوزش (جیسے پانی پڑا ہو)

## ارجنٹم نائٹریکم Argentum nit

☆ گرمی سے زیادتی۔

☆ چینی یا میٹھا کھانے کی بے حد خواہش مگر اس کے کھانے سے معدہ اور پیٹ کی خرابیاں زیادہ ہوں۔

☆ بہت بے چینی، وہم اور خوف۔

### خاص اثر:-

آنکھوں کی سرخی، آنکھیں جڑ جانا، پیٹ کی خرابی، دست، گیس اور دیگر سوزشی امراض۔

## آرنیکا Arnica montana

☆ جسم میں دکھن، چوٹ جیسی درد کا احساس (چوٹ لگی ہو یا نہ لگی ہو)

☆ متاثرہ حصہ کو چھونے، دبانے اور اس طرف لیٹنے سے زیادتی۔

☆ سردی کے بخاروں میں پیاس زیادہ۔

### خاص اثر:-

ٹائیفائیڈ، ملیریا جیسے بخاروں میں اور چوٹ جیسے دردوں میں۔

## Apocynum ایپوسائنم

☆ سردی سے زیادتی۔
☆ جھلیوں میں استسقائی ورم (پانی پڑ جانا) پیاس کے ساتھ۔
☆ جسم میں سے پانی کا اخراج نہ ہو' پیشاب' پسینہ نہ آئے یا بہت کم آئے۔

خاص اثر:۔ استسقائی ورم جھلیوں میں (پانی پڑ جانا)۔

## ارجنٹم مٹیلیکم

## Argentum met

☆ بے حد سردی' سرد اور مرطوب موسم سے زیادتی۔
☆ حرکت سے سکون' رات کو تکالیف۔
☆ دماغی کمزوری کے ساتھ خصوصاً دماغی کام کرنے والے افراد کی تکالیف۔

خاص اثر:۔ زیادہ بولنے' تقریر کرنے یا گانے سے آواز کا بیٹھ جانا' سردرد' کھانسی' مردوں میں دائیاں خصیہ' عورتوں میں بائیں بیضہ دانی (Ovary)۔

# Arsenicum alb. آرسینیکم البم

☆ ٹھنڈا پانی اور سرد اشیاء قطعی موافق نہ آئیں اگرچہ طبیعت چاہے، لیکن انہیں کھانے پینے سے زیادتی ہو۔

☆ سردی بہت زیادہ محسوس کرے گرمی سے آرام ہو۔

☆ شدید پیاس 'بار بار مگر کم مقدار میں پانی پیئے۔

خاص اثر:۔

تمام حاد اور مزمن، خصوصاً نظام ہضم، جلد، بخار، خون کی سمیت، السر اور کینسر۔

# آرسینیکم آئیوڈیٹم

# Arsenicum iod.

☆ گرمی اور سردی دونوں سے زیادتی۔ خصوصاً گرمی سے بہت زیادتی۔

☆ خودکشی کی خواہش یا کسی کو قتل کرنے کا جذبہ ابھر آئے۔

☆ کھانے کے بعد سکون۔

خاص اثر:۔

بگڑے ہوئے پرانے نزلے، جگر، تلی کا بڑھ جانا اور رسولیوں میں۔

# آرسینیکم سلفیورم فلیوم

# Arsenicum Sulf. flav.

☆ تکالیف رات کے وقت بے حد کمزوری کے ساتھ۔

☆ ہوا سے نفرت۔

☆ ٹھنڈی، کھٹی اور مرغن اشیاء کھانے پینے سے زیادتی۔

## خاص اثر:۔

بگڑے ہوئے زخم جو ٹھیک نہ ہو رہے ہوں، سرطان اور پھوڑے۔

# آرم ٹرائیفائیلم

# Arum triphyllum

☆ نزلہ تیزابی اور جلندارا اخراج۔

☆ سوزش پیدا کرنے والی رطوبتیں۔

☆ متاثرہ حصہ کو نوچتا رہے۔

## خاص اثر:۔

بخار، ڈفتھیریا، منہ اور گلے میں شدید درد۔

# ایسافوٹڈا

# Asafoetida

☆ پیٹ میں بے حد گیس کے ساتھ ہسٹیریا کے مریض معمولی وجہ سے بے ہوش ہو جائیں۔

☆ بدبودار اخراج۔

☆ گرمی سے زیادتی اور کھلی ہوا میں حرکت کے دوران کمی ہو۔

## خاص اثر:-

ہڈیوں میں سفلس کے درد، ہڈی یا جسم میں السر، گیس کے مریض۔

# اسارم یوروپیم

# Asarum europaeum

☆ کھرچنے یا رگڑنے کی آواز برداشت نہ ہو۔

☆ آنکھوں کو ٹھنڈے پانی سے کمی، دھوپ سے زیادتی۔

☆ سردی کا لرزہ متلی کے ساتھ۔

## خاص اثر:-

اعصابی تکالیف، حمل کی متلی۔

## آرم مٹیلیکم Aurum met.

☆ بہت گرمی محسوس کرے۔
☆ زندگی سے نفرت' بے حد مایوسی کے ساتھ خودکشی کا جذبہ۔
☆ تمام بیماریوں میں رات کو زیادتی۔

### خاص اثر:-

دل' جگر' آلات تناسل' غدود اور ہڈیاں۔

## بیپ ٹیشیا Baptisia

☆ تمام اخراج انتہائی بدبودار' انتہائی کمزوری کے ساتھ۔
☆ جسم بکھرا ہوا محسوس کرے خصوصاً بخار میں۔
☆ بے حد تھکاوٹ اور درد جس طرف لیٹے اسی طرف تکلیف ہو۔

### خاص اثر:-

بخاروں اور ڈفتھیریا کی صورت میں بخار اور بدبو۔

## برائٹا کارب Baryta carb

☆ دماغی ابلہ پن اور جسمانی بونا پن۔
☆ سردی سے بے حد حساس' ہر مرتبہ سردی لگ جانے سے گلے اور غدود کی بیماریاں۔
☆ شرمیلا اور تنہائی پسند۔

خاص اثر:۔ ہڈیوں' جوڑوں اور غدود کی بیماریوں میں۔

## بنزوئک ایسڈ Benzoic acid

☆ سیاہی مائل براؤن رنگ کے پیشاب کے ساتھ آلات تناسل کی بیماریاں۔
☆ سوزش اور دردرات کی زیادتی' پیشاب میں بے حد بدبو۔
☆ سردی سے زیادتی' گرمی اور حرکت سے سکون۔

خاص اثر:۔
آلات تناسل خصوصاً گردے اور مثانہ۔

## Baryta mur. برائٹا میور

☆ سخت غدود' اکثر علامات بائیں جانب۔

☆ سردی اور مرطوب موسم میں زیادتی۔

☆ دماغی طور پر بے حد کمزور' نہانے سے خوف۔

### خاص اثر:-

ہائی بلڈ پریشر' غدود کی سختی' مرگی کے دورے' کھانسی اور دمہ' بچوں میں کان بہنا' بوڑھوں میں بہرہ پن۔

## Belladonna بیلاڈونا

☆ بے حد سرخی' سوزش' جلن اور گرمی' متاثرہ حصہ میں خون کا اجتماع۔

☆ حرکت خصوصاً جھٹکے سے زیادتی۔

☆ تکلیف ناقابل برداشت۔

### خاص اثر:-

اچانک شدید تکالیف' کسی بھی حصہ جسم میں' اجتماع خون اگر سر میں ہو تو پاگل پن کے دورے۔

## Berberis

## بربرس

☆ پھوڑے کا سا درد، خصوصاً بائیں گردے میں جو گردے سے چاروں طرف یا نیچے مثانہ اور پیشاب کی نالی میں جائے۔

☆ مرکز سے محیط کی طرف پھیلنے والے آلات تناسل کے جلن دار درد۔

☆ حرکت اور جھٹکے سے زیادتی۔

### خاص اثر:-

گردے، کمر درد، بھگندر اور دیگر جگہ بدلنے والے درد۔

## Borax

## بوریکس

☆ زینہ اترنے یا نیچے گرنے کا خوف، اعصابی خوف۔

☆ منہ کے اندر چھالے یا دانے، خصوصاً بچوں میں۔

☆ سرد مرطوب موسم سے زیادتی، دباؤ سے کمی۔

### خاص اثر:-

منہ کے اندر چھالے، آلات تناسل کے امراض، لیکوریا۔

## برومیم Bromium

- غدود کی سختی اور سوزش، جب سانس کی نالیوں میں دھواں جمع ہونے کا احساس ہو۔
- گرم اشیاء اور گرمی لگ جانے سے بیمار ہو، لیکن بیماری کے بعد سردی کا احساس۔
- گردو غبار سے سانس میں دقت۔

خاص اثر:۔

ڈفتھیریا، گلھڑ، السر، کینسر، کھانسی اور دل کا بڑھ جانا۔

## برائی اونیا Bryonia

- بہت گرمی اور خشکی۔
- حرکت سے زیادتی، دباؤ سے آرام۔
- بہت پیاس، ٹھنڈے پانی کی خواہش۔

خاص اثر:۔

چکر، درد، جگر، معدہ، پیٹ اور جوڑوں پر۔

## بووسٹا Bovista

☆ سردی سے زیادتی کے ساتھ جلد پر ابھری ہوئی استسقائی سوزش خصوصاً عورتوں میں۔

☆ جو چیز پکڑے اس کا نشان بن جائے۔

☆ بے جان ہاتھ جو چیز پکڑے گر جائے۔

خاص اثر:۔

گیس کے مریض 'مستورات میں آلات تناسل اور جریان خون۔ ریڑھ کی ہڈی کے آخری حصہ میں خارش۔

## بسمتھ Bismuth

☆ جیسے ہی کھائے پیئے قے ہو جائے بے حد کمزوری کے ساتھ۔

☆ اکیلا رہنا پسند نہ کرے۔

☆ موسم گرما کی قے یا دست ہیضے کی طرح۔

خاص اثر:۔

بچوں میں قے اور دست۔

# کیکٹس گرینڈی فلورا

# Cactus grandiflora

☆ دل کی تکلیف میں احساس جیسے ہاتھ سے پکڑ کر جکڑا جا رہا ہے۔ ایسے ہی گلا بند ہونے کا احساس۔

☆ دل کی تکلیف بڑھے بائیں طرف لیٹنے سے اور چلنے سے۔

☆ کھلی ہوا میں سکون۔

## خاص اثر:۔

دل کی بیماری، گلے کی تنگی، سانس کی دقت، دمہ۔

# Cadmium sulph کیڈمیم سلف

☆ بے حد کمزوری اور سردی۔

☆ شدید پیاس، زیادہ مقدار میں پانی کی خواہش۔ سیاہی مائل قے۔

☆ ساکت اور بے جان لیٹا رہے۔ حرکت سے زیادتی۔

## خاص اثر:۔

ٹائیفائیڈ بخاروں میں، معدہ کا السر، کینسر اور ماہواری کی قے۔

# کیلیڈیئم
# Caladium

☆ ذہنی بے حسی اور جسمانی کمزوری خصوصاً آلات تناسل کی کمزور اور چھوٹا پن۔

☆ حرکت سے زیادتی اور ٹھنڈی ہوا میں سکون۔

☆ شہوت کی زیادتی مگر عملاً کمزوری۔

خاص اثر:۔ آلات تناسل' دماغی ابلہ پن۔

# کلکیریا آرسینیکم
# Calcarea arsenicum

☆ سردی سے انتہائی حساس تاہم کھلی ہوا میں بہتر محسوس کرے۔

☆ آرام کرنے سے تکالیف میں کمی ہو۔

☆ بہت خوف اور تشویش۔

خاص اثر:۔

ٹی۔ بی' غدود کی بیماریاں' لیکوریا' بدبودار پیشاب میں البیومن۔

# کلکیریا کارب Calcarea carb

☆ سردی سے بے حد حساس، سرد مرطوب موسم سے زیادتی۔

☆ کمزور ہڈیاں، پسینہ خصوصاً سر پر، نیند کے دوران تکیہ بھیگ جائے۔

☆ دودھ اور گوشت سے نفرت، انڈے کی خواہش، خون ماہواری جلد اور کثرت سے ہو۔

## خاص اثر:۔

غدود، ہڈیاں، آلات تناسل اور جلد۔

# کلکیریا فاس Calcarea phos

☆ سردی اور مرطوب موسم میں زیادتی، تکالیف کے متعلق سوچنے سے زیادتی۔

☆ ہڈیوں کی بے حد کمزوری اور درد۔

☆ سر کا پسینہ۔ دودھ اور گوشت کی زیادہ خواہش۔

## خاص اثر:۔

ہڈیوں کی کمزوری اور ٹیڑھا پن، خصوصاً بچوں اور لڑکیوں میں جوڑوں کے درد، گلے کی سوزش اور بھگندر۔

## کلکیریا فلور calcarea fluor

☆ غدود کی سختی اور سوزش یا جسم اور جوڑوں کے درد۔
☆ سرد مرطوب موسم میں زیادتی اور مسلسل حرکت سے سکون۔
☆ مایوس مریض۔

خاص اثر:۔

غدود 'ہڈیوں 'جوڑوں کی تکالیف 'آنکھوں کا موتیا۔

## کلکیریا سلف Calcarea sulph

☆ سر اور پسینے کی تکالیف میں گرمی لیکن دیگر تکالیف میں سردی سے زیادتی۔
☆ غصہ اور مایوسی
☆ اخراج گاڑھے زرد۔

خاص اثر:۔

السر 'غدود 'پیپ دار امراض 'پھوڑے پھنسیاں۔

# کیمفر Camphor

☆ انتہائی کمزوری کے ساتھ ٹھنڈا پسینہ اور ٹھنڈا جسم۔
☆ گم ہیضہ جس میں قے اور دست کی مقدار کم ہو۔ بہت بے چینی۔
☆ ٹھنڈے جسم کے باوجود کپڑا اوڑھنا ممکن نہ ہو۔

## خاص اثر:۔

ہیضہ ' دورے ' انتہائی کمزوری کے دست۔

# کینابس انڈیکا

# Cannabis indica

☆ ماؤف ذہن جیسے خواب میں ہو ' بے حد بھول جانے والا۔
☆ وقت بہت آہستہ آہستہ گزرے ' خیالات کا ہجوم۔
☆ نیند کے دوران دانت پیسنا۔

## خاص اثر:۔

سوزاک ' مرگی ' سر درد اور پیشاب کی بیماریاں۔

# کینابس سٹائیوا
# Cannabis sativa

☆ پیشاب میں جلن' سوزش' آلہ تناسل کو معمولی سا چھوا جانا بھی برداشت نہ ہو۔

☆ عجیب احساس کہ پانی کا قطرہ دل سے ٹپک رہا ہے۔ مقعد' معدہ اور سر کے متعلق بھی ایسا ہی احساس۔

☆ سانس میں تنگی' کھڑا ہونے کی حالت میں سانس بہتر آئے۔

خاص اثر:۔

سوزاک' دمہ' زبان لڑکھڑانا۔

# Cantharis
# کینتھیرس

☆ آلات تناسل کی شدید سوزش' شہوت میں زیادتی کے ساتھ۔

☆ انتہائی جلن' درد اور قطرہ قطرہ پیشاب شدید درد کے ساتھ۔

☆ چھونے سے زیادتی۔

خاص اثر:۔

آلات تناسل' شدید سوزش' جل جانے سے چھالے اور جلن۔

## Capsicum کیپسیکم

☆ مرچ جیسی جلن، تنہائی پسند۔
☆ خصوصاً کمر کے پچھلے حصہ میں کندھوں کے درمیان سردی کا احساس، کھانے سے تکالیف میں کمی۔
☆ سردی سے بے حد حساس۔ گرمی سے آرام۔

خاص اثر:۔
جلندارالسر، سردی کے بخار، سردرد۔

## Carbolic acid کاربالک ایسڈ

☆ پیشاب انتہائی کمزوری کے ساتھ، سیاہی مائل یا سبزی مائل۔
☆ بیرونی سوزش، اندرونی ورم اور متعفن رطوبتیں۔
☆ دماغی کام سے نفرت

خاص اثر:۔
خون کی خرابیاں، زہرباد۔ السر اور پرانے زخم، شراب نوشی کے اثرات۔

# کاربوانیمیلس

# Carbo animalis

☆ بچے کو اپنا دودھ پلائے تو معدہ میں خالی پن کا احساس ہو۔

☆ سردی سے زیادتی اور گرمی سے آرام

☆ انتہائی کمزوری اور جلن دار اخراج۔

## خاص اثر:-

بہت کمزور کرنے والے اخراج۔ کینسر اور السر میں۔

# Carbo veg کاربوویج

☆ دماغی اور جسمانی سستی اس دوا کا سب سے بڑا نشان ہے۔

☆ گیس کے اخراج سے ہر تکلیف میں سکون۔ کھلی ہوا کی بے حد خواہش۔

☆ ثقیل غذا یا گھی والی اشیاء سے زیادتی۔

## خاص اثر:-

معدہ، پیٹ، جگر، جلد اور آلات تنفس۔

# کارڈس میری آنس

# Carduus marianus

☆ مایوسی اور رونے کی طبیعت خصوصاً جگر کے مریضوں میں۔
☆ سردی کو زیادہ محسوس کرے۔
☆ حرکت سے زیادتی۔ بھوک میں کمی کے ساتھ منہ کڑوا۔

## خاص اثر:۔

جگر کا بڑھ جانا، جگر اور پتہ کے درد، کبھی قبض کبھی دست، خونی بواسیر، یرقان۔

# کاسٹیکم Causticum

☆ بے حد خوف جیسے کچھ ہونے والا ہو۔ غم کے اثرات سے بیمار ہو۔
☆ کھانسی آنے سے پیشاب نکل جائے۔
☆ گرم اور مرطوب موسم میں بہتر محسوس کرے۔

## خاص اثر:۔

پٹھوں کی کمزوری سے فالج تک۔

## Chamomilla — کیمومیلا

☆ دانت درد کے علاوہ باقی تکالیف میں گرمی سے آرام۔

☆ چلنے پھرنے سے سکون۔

☆ انتہائی غصہ ور' چڑچڑا اور حساس مریض' بچے کو معمولی چوٹ یا مارنے پر دورہ پڑ جائے۔

### خاص اثر:۔

نیند میں شدید کھانسی' خسرہ اور بچوں میں دانت نکلنے کے زمانہ میں۔

## Chelidonium — چیلی ڈونیئم

☆ پیاس کم لیکن گرم پانی یا گرم مشروب کی خواہش۔

☆ سردی سے اور حرکت سے زیادتی۔

☆ درد والی جانب لیٹنے سے تکلیف میں اضافہ ہو۔

### خاص اثر:۔

جگر' یرقان اور معدہ کے مریض' دائیں جانب کی تکالیف۔

# سائی کوٹا وائی روسا

## Cicuta virosa

☆ سر کی چوٹ، بچوں کے دانت نکلنے کے زمانے میں یا جسم میں کانٹا چبھنے سے یا کسی تکلیف پر تشنجی دورے۔

☆ دورہ مرکز یعنی متاثرہ حصہ سے شروع ہو کر محیط کی طرف یعنی ہاتھ پاؤں کی طرف آئے۔

☆ اعصابی مریض بہت حساس۔

### خاص اثر:۔

تشنج، لقوہ اور مرگی کے دورے خصوصاً بچوں میں۔

# سائنا

## Cina

☆ بہت بھوک بار بار کھائے۔ کھانے سے سکون ہو۔

☆ بچہ کو اٹھا کر چلتے پھرتے رہیں تو بہتر محسوس کرے۔

☆ نیند میں دانت پیسنا۔

### خاص اثر:۔

دست، دورے، بخار اور شدید پیٹ درد۔

# سنکونا (چائنا)

# Cinchona (china)

☆ بے حد سردی۔ پیاس میں کمی۔
☆ کھانے اور حرکت سے زیادتی۔
☆ چھونے سے زیادتی مگر سخت دباؤ سے کمی۔

## خاص اثر:۔

کمی خون، سردی کا بخار، شدید سردرد، نظام ہضم کی خرابیاں۔
گیس کی زیادتی۔

# Cistus can سسٹس کین

☆ غدود کی سختی اور سوزش کے ساتھ بے حد سردی کا احساس۔
☆ اخراج بہت بدبودار گاڑھے اور زرد۔
☆ سردرد کو کھانے سے سکون مگر دماغی کام سے زیادتی۔

## خاص اثر:۔

کینسر، ٹی بی، السر اور غدود پر۔

## کاکولس Cocculus indicus

☆ نظام ہضم کی خرابیاں۔
☆ کھانے کے خیال اور خوشبو سے بے حد متلی اور قے۔
☆ سواری سے زیادتی۔

### خاص اثر:۔

نظام ہضم کی خرابیاں خصوصاً ماہواری کی قے میں۔

## کلے میٹس Clematis

☆ جلدی امراض میں نہانے اور بستر کی گرمی سے زیادتی۔
☆ دانت کا درد ٹھنڈی اشیاء پینے سے کم ہو۔
☆ پیشاب کی نالی سے سوزاک جیسی رطوبت یا ایسی رطوبت کے دب جانے سے بیماری ہو۔

### خاص اثر:۔

دانت' جلد اور آلات تناسل۔

# کافیا کروڈا coffea cruda

☆ بہت حساس مریض۔ناقابل برداشت درد۔
☆ ہر چیز سے حساس' خوشبو' ذائقہ اور درد کو بہت زیادہ محسوس کرے۔
☆ سردی سے زیادتی جبکہ دانت درد کو ٹھنڈے پانی سے آرام۔

## خاص اثر:۔

بے خوابی' درد کا بہت احساس۔

# کالچیکم Colchicum

☆ کھانے کے خیال اور خوشبو سے متلی کا احساس اور کھانا دیکھنے سے بھی متلی۔
☆ سردی گرمی دونوں سے حساس۔کم پیاس۔
☆ جگہ بدلنے والے درد۔

## خاص اثر:۔

پیٹ کی گیس اور درد۔جوڑوں کے درد۔متلی قے۔

# کالن سونیا Collinsonia

☆ سردی سے زیادتی۔
☆ کبھی دست کبھی قبض اور بواسیری جریان خون۔
☆ ماہواری کے دوران اور حمل کے دوران تکالیف۔

## خاص اثر:۔

دوران حمل کی تکالیف اور خونی بواسیر۔

# کالوسنتھس Colocynthis

☆ شدت کے درد، درد میں دباؤ سے سکون، خصوصاً پیٹ درد جو دوہرا ہونے سے کم ہو جائے۔
☆ بے حد غصہ اور چڑچڑاپن۔
☆ گرمی سے آرام ہو۔

## خاص اثر:۔

لنگڑی کے درد اور پیٹ کے شدید درد۔

# کالوفائیلم Coulophylum

☆ حمل کی تکالیف۔
☆ گرمی سے آرام، سردی سے زیادتی۔
☆ پیدائش نہ ہو یا حمل گر جائے یا بچہ کی پیدائش میں مشکل پیش آ رہی ہو۔

خاص اثر:۔

آلات تناسل کی کمزوری، پیدائش کا نہ ہونا، جوڑوں اور پٹھوں کے درد۔

# کونیم Conium

☆ بہت کمزوری، سردی سے زیادتی۔
☆ چکر جو کروٹ بدلنے اور سر ہلانے سے بڑھ جائیں۔
☆ نیند کے لئے آنکھیں بند کرے تو پسینہ آئے۔

خاص اثر:۔

غدود کی سختی آہستہ آہستہ فالج اور کینسر کی طرف بڑھے۔

## Crotalus
## کروٹیلس

☆ سیاہی مائل جریان خون جسم کے ہر مخرج سے۔
☆ خصوصاً جلدی امراض اور گلے کی بیماری میں' نیند کے دوران تکلیف بڑھ جائے۔
☆ دست بے حد بدبودار۔

خاص اثر:۔
خون میں زہریلے اثرات' مہلک بخار' ڈفتھیریا' کالا یرقان اور کینسر۔

## Croton tig
## کروٹن ٹگ

☆ شدید حاجت' پتلے دست فوراً نکل جائیں' مقعد پر کنٹرول نہ کر سکے۔
☆ کوئی چیز کھانے پینے سے زیادتی۔
☆ خارش اور کھانسی باری باری' جیسے ہی سر کو سرہانے پر رکھے کھانسی اٹھنے لگے۔

خاص اثر:۔
معدہ' پیٹ' جلد اور سینہ۔

## کیوپرم میٹ　Cuprum met

☆ بڑا ہیضہ تشنج کے ساتھ، سردی سے زیادتی۔
☆ قے اور دست کی حالت میں ہاتھ پاؤں اندر کی طرف مڑ جائیں۔
☆ پانی پینے سے کمی ہو، کھانسی اور متلی میں۔

خاص اثر:۔

تشنجی ہیضہ۔

## سائیکلمین　Cyclamen

☆ دو نظری یا نظر کے سامنے دھبے اور تارے نظر آئیں سر درد کے ساتھ۔
☆ بہت سردی، کمزوری اور خون کی کمی۔
☆ کبھی سردی کبھی گرمی۔

خاص اثر:۔

نظر کی خرابیاں، سر درد اور غم کے اثرات میں۔

## ڈیجی ٹیلس Digitalis

☆ نبض بہت سست' دل کی کمزوری میں کھانسی اور سانس کی تنگی۔

☆ خیال کرے کہ اگر حرکت کی تو دل بند ہو جائے گا۔

☆ پیشاب کی بار بار حاجت پر اسٹیٹ بڑھا ہوا۔

**خاص اثر:۔**

دل' جگر اور یرقان' سست نبض کے ساتھ۔

## ڈائیسکوریا Diocorea

☆ پیٹ میں شدید درد۔

☆ آگے جھکنے سے زیادتی' پیچھے کی طرف جھکنے اور چلنے سے کمی ہو۔

☆ دائیں ٹانگ میں لنگڑی کا درد جو حرکت کرنے سے بڑھ جائے۔

**خاص اثر:۔**

پتے' پیٹ' گردے اور لنگڑی کے شدید دردوں میں۔

# ڈروسرا Drosera

☆ شدید دورے کالی کھانسی' کھانستے ہوئے چہرہ نیلا' پیلا یا سرخ ہو جائے۔ آدھی رات کے بعد مزید اضافہ۔
☆ کھانسی 'بولنے' ہنسنے' رونے اور پانی پینے سے بڑھ جائے۔
☆ بے چینی اور تشویش۔

خاص اثر:۔
کالی کھانسی' تپ دق کے مریضوں میں کھانسی اور گلے کی خرابی۔
جوڑوں میں سختی اور لمبی ہڈیوں میں درد۔

# ڈلکامارا Dulcamara

☆ بھیگ جانے سے یا ٹھنڈ سے اور مرطوب موسم سے تکالیف۔
☆ سردی لگ جانے کے بعد نزلاوی بخار اور درد جو حرکت سے بہتر رہیں۔
☆ موسم کی تبدیلی سے تکالیف جب سرد موسم آئے۔

خاص اثر:۔
پٹھوں اور جوڑوں کے درد' نزلاوی رطوبات کا اخراج اور بخار۔

# یوپیٹوریم پرف

# Eupatorium perf

☆ انتہائی سردی اور پیاس، شدید سردی کے بخار میں۔

☆ ناقابل برداشت درد، سر اور ہڈیوں میں درد۔ جیسے سر پھٹ جائے گا یا ہڈیاں ٹوٹ جائیں گی۔

☆ پانی پینے سے سردی اور درد بڑھ جائیں۔

خاص اثر:- ہڈیوں کے بخار اور درد۔ شدید ملیریا۔

# یوفریزیا

# Euphrasia

☆ حاد بخار یا نزلاوی کیفیت، آنکھوں سے تیزابی جلندار رطوبت کا اخراج جبکہ ناک سے سادہ پانی بہے۔

☆ ماہواری بہت کم صرف چند گھنٹے۔

☆ کھانسی صرف دن کے وقت رات کو سکون رہے۔

خاص اثر:-

آنکھوں کی تکالیف کے ساتھ ماہواری میں کمی، سردرد، نزلہ، کھانسی، بخار اور خسرہ۔

# فیرم میٹ
# Ferrum met

☆ سردی اور شور سے حساس۔

☆ حرکت کے دوران بہتر محسوس کرے لیکن تیز حرکت سے زیادتی۔

☆ کھانے پینے کے ساتھ ہی قے اور دست۔ پیاس بہت کم۔

## خاص اثر:۔

جریان خون، کمی خون، سردرد، قے آنا، بچوں میں مقعد باہر نکلنا۔

# فیرم فاس
# Ferrum phos

☆ سردی سے تکالیف بڑھیں لیکن سردرد کو گرمی سے زیادتی۔

☆ جسم کے کسی حصہ میں سوزش، درد یا جریان خون۔

☆ تنہائی پسند۔ سوزش کے بخار میں۔

## خاص اثر:۔

جریان خون، سوزشی بخار اور سردرد میں۔

## فلورک ایسڈ　Fluoric acid

☆ گرمی سے بہت حساس۔

☆ شہوانیت لیکن عملاً کمزوری' اپنے خاندان اور بچوں سے بھی نفرت۔

☆ رات کے اوقات میں تکالیف بڑھ جائیں۔

خاص اثر:۔

سفلس کے مریض' ہڈیوں کے درد اور بھگندر (مقعد کا پھوڑا)

## جلسیمیم　Gelsemium

☆ بے حد غنودگی کا غلبہ' نیند کی زیادتی۔

☆ پیاس کم۔

☆ بخار میں سر گرم لیکن ہاتھ پاؤں ٹھنڈے۔

خاص اثر:۔

بخار' سر درد اور فالج میں۔

## گلونائن Glonoine

☆ شدید سردرد' دھوپ سے بہت بڑھ جائے۔

☆ دباؤ سے سکون۔ حرکت سے اضافہ۔

☆ کھلی ہوا میں یا ٹھنڈی اشیاء لگانے سے سکون۔

### خاص اثر:۔

سن سٹروک' سردرد' چکر۔

## گریفائٹس Graphites

☆ معدہ کی تکلیف کھانے سے کم ہو۔

☆ جلد سے تاردار شہد کی مانند رطوبت کا اخراج۔

☆ سردی کو زیادہ محسوس کرے' لیکن سر کو کھلی ہوا سے ٹھنڈک میں سکون ہو۔

### خاص اثر:۔

قبض' دست' معدہ کے السر اور جلد۔

# گریشی اولا Gratiola

☆ شہوت کی زیادتی۔
☆ معدہ اور پیٹ میں ٹھنڈک کا احساس۔
☆ زیادہ پانی پینے سے سبز رنگ کے جھاگ دار دست' کھانے سے مزید زیادتی۔

## خاص اثر:۔

نظام ہضم کی خرابیاں۔

# گوائیکم Guaiacum

☆ جوڑوں میں سوزش اور درد گرمی اور حرکت سے بڑھ جائیں۔
☆ گہری کھانسی اور تپ دق کے مریضوں میں بے حد کمزوری۔
☆ دباؤ سے زیادتی۔

## خاص اثر:۔

جوڑوں میں درد' ٹی۔ بی' گلے میں جلن دار سوزش۔

# ہیمامیلس Hamamelis

☆ سیاہی مائل وریدی خون کا اخراج جسم کے کسی بھی مخرج سے۔
☆ ٹھنڈی ہوا کو زیادہ محسوس کرے۔
☆ سر درد میں نکسیر آنے سے کمی واقع ہو۔

خاص اثر:-

جلندار خونی بواسیر' وریدی جریان خون کسی بھی راستے سے۔

# ہیلی بورس Helleborus

☆ دماغی دورے میں ایک بازو اور ٹانگ کی خود بخود حرکت۔
☆ جسم ٹھنڈا اور سر گرم۔
☆ بہت پیاس ٹھنڈے پانی کی خواہش۔

خاص اثر:-

دماغی ورم' دورے' پیشاب رک جانا۔

## Helonias ہیلونائس

☆ خون ماہواری کی کثرت اور لیکوریا آلات تناسل پر بوجھ کے احساس کے ساتھ۔

☆ تکلیف کے متعلق سوچنے سے تکلیف بڑھ جائے۔

☆ پیاس کی زیادتی۔ سردی کو زیادہ محسوس کرے۔

خاص اثر:۔

بے حد کمزوری' شوگر' کمی خون' آلات تناسل زنانہ۔

## Hepar sulph ہیپرسلف

☆ بے حد غصہ اور جلد بازی۔

☆ درد سے بے حد حساس۔ ٹھنڈی ہوا اور سردی سے بے حد زیادتی۔

☆ گرمی سے آرام۔

خاص اثر:۔

شدید کھانسی' پیپ کی بیماریاں جسم کے کسی حصہ میں۔ گلے کی سوزش۔

# ہائیڈراسٹس Hydrastis

☆ لمبی تاردار رطوبات کا اخراج۔
☆ معدہ میں خالی پن اور ڈوبنے کا احساس کھانے سے نفرت کے ساتھ۔
☆ حرکت سے زیادتی' آرام کرنے اور دباؤ سے کمی۔

## خاص اثر:۔

ٹی۔بی کینسر' السر اور زخم' لمبی تاردار رطوبات کے ساتھ۔

# ہائیوسائمس Hyoscyamus

☆ تیز بخار اور ہذیان میں پاگل۔
☆ شہوانی باتیں کرے۔
☆ چلتے ہوئے پانی کو دیکھنے سے خوف' تنہائی سے خوف اور زہر دیئے جانے کا خوف۔

## خاص اثر:۔

دورے اور بخار میں دماغی ہذیان۔

## اگنیشیا Ignatia

☆ بہت حساس، جوش میں آجائے، تنہائی پسند۔

☆ شدید غم کے اثرات سے تکالیف، دورے اور درد۔

☆ برعکس علامات مثلاً سوزش کے درد دبائے جانے سے کم ہوں۔ گلے کی سوزش میں درد کھانے سے کم ہو، بخار کی سردی میں پیاس لیکن حرارت میں پیاس نہ ہو۔

خاص اثر:۔

کھانسی کے دورے، ہسٹیریا، درد، بے ہوشی۔

## آئیوڈین Iodum(Iodine)

☆ گرمی سے بہت حساس، ٹھنڈک سے سکون۔

☆ بہت بھوک، کھانے سے سکون، زیادہ کھانے کے باوجود جسم سوکھتا جائے۔

☆ بے قراری، حرکت میں رہنا چاہے۔

خاص اثر:۔

غدود کی سختی اور سوزش، ٹانسل، جگر، تلی کا بڑھ جانا اور سخت گلہڑ۔

# اپی کاک

Ipecac

☆ جریان خون تیز چمکدار سرخ کسی بھی مخرج سے مسلسل متلی کے ساتھ۔

☆ مسلسل متلی اور قے' ہیضہ جیسی علامات۔

☆ پیاس کا نہ ہونا۔

## خاص اثر:۔

معدہ' پیٹ' کھانسی' نمونیہ' بخار اور سانس کی خرابی میں۔

# کالی آرسینیکم

Kali ars.

☆ انتہائی ٹھنڈے مریض گرمی کے موسم میں بھی سردی کا احساس۔

☆ بخار اندرونی سوزش کے ساتھ۔

☆ خارش کپڑا اتارتے وقت اور رات بستر میں بڑھ جائے۔

## خاص اثر:۔

دانے' خارش' سردی کے پرانے بخار اور استسقائی سوزش۔

## Kali bichrom. کالی بائیکرام

سردی سے زیادتی اور موسم کی زیادہ گرمی سے بھی تکالیف۔

☆ رطوبات، لمبی تاردار چمٹ جانے والی۔

☆ جسم یا جوڑوں میں درد جگہ تبدیل کرتے رہیں۔

☆ خاص اثر:۔

پرانا تاردار نزلہ، جوڑوں کے درد، ڈفتھیریا اور سردرد۔

## Kali bromat کالی برومیٹ

☆ مصروف رہے تو بہتر محسوس کرے، فرصت میں زیادتی۔ ہاتھ پاؤں یا انگلیوں کو بے ساختہ ہلاتا رہے۔

☆ بچہ رات کو خوفزدہ ہو کر روئے اور چلائے، نیند میں دانت پیستا رہے۔

☆ بے چینی اور بے خوابی۔ بہت بھول جانے والا۔ بات کر کے بھول جائے۔

خاص اثر:۔

چہرے پر کیل، بچوں میں زبان کا توتلاپن، کھانسی، مرگی۔

# کالی کارب
Kali carb

☆ سردی اور مرطوب موسم سے زیادتی' خشک موسم میں کمی ہو۔
☆ درد اپنی جگہ تبدیل کرتے رہیں۔ سوئیاں چبھنے والے درد۔
☆ سانس کی تکلیف صبح 2 بجے سے 5 بجے تک۔

## خاص اثر:-
نظام تنفس' جوڑوں کے درد۔

# کالی آئیوڈائیڈ
Kali iodide

☆ رات اور آرام کی حالت میں زیادتی' حرکت میں رہنے سے سکون۔
☆ گرمی سے زیادتی لیکن سردرد کو گرمی سے سکون۔
☆ تیز جلند ارا خراج' پیاس زیادہ۔

## خاص اثر:-
سفلس کے مریض۔ ہڈیوں کے درد' غدود کی سختی۔

## Kali mur

## کالی میور

☆ ہاضمہ کی خرابیاں اور دودھ موافق نہ آئے۔
☆ سوزش اور سستی۔
☆ سردی اور ہوا سے زیادتی مگر سر کی علامات میں گرمی سے زیادتی۔

خاص اثر:۔
یرقان' جگر کا بڑھ جانا' بد ہضمی' شدید قبض۔

## Kali phos

## کالی فاس

☆ بہت سردی محسوس کرے' ہوا سے زیادتی۔
☆ جسمانی اور دماغی کمزوری' بہت بھول جانے والا۔ غم کے اثر سے بیمار ہو۔
☆ رات میں آرام سے زیادتی۔ حرکت میں رہنے سے کمی۔

خاص اثر:۔
کمزوری' فالج' ٹائیفائیڈ۔

## Kali sulph کالی سلف

☆ رات اور آرام کے دوران تکالیف بڑھ جائیں۔ چلنے پھرنے سے بہتر رہے۔

☆ بہت گرمی بہت غصہ اور پیاس۔

☆ گاڑھے بدبودار سبزی مائل اور جلند ار اخراج۔

خاص اثر:۔

سائیکوسس کے مریض۔ جگر' معدہ' پیٹ' جوڑوں کے درد اور جگہ بدلنے والے درد۔

## Kalmia کالمیا

☆ دل کی تکالیف بائیں طرف لیٹنے سے اضافہ۔

☆ جوڑوں میں درد جگہ تبدیل کریں۔

☆ سردرد سورج کے ساتھ بڑھے اور غروب آفتاب کے ساتھ ساتھ کم ہوتا جائے۔

خاص اثر:۔

دل کے درد' سر اور جوڑ۔

# کریازوٹ Kreosot

☆ جریان خون جو بہت دیر تک بند نہ ہو۔
☆ اخراج تیزابی 'بدبودار اور جلن دار۔
☆ جسم میں نبض چلنے کا احساس بڑھ جائے۔

خاص اثر:۔
السر' کینسر' جریان خون اور بستر میں پیشاب نکل جانا۔

# لیک کینینم Lac caninum

☆ تکالیف دائیں بائیں تبدیل ہوتی رہیں' ایک جانب پھر دوسری پھر پہلی
☆ خیالات کی زیادتی' مایوسی' بے حد بھول جانے والا۔ گرمی سے زیادتی۔
☆ کوئی بھی تکلیف ہو' دائیں بائیں باری باری گھومتی رہے۔

خاص اثر:۔
ڈفتھیریا' سردرد' گھٹنے یا جوڑوں میں درد اور لنگڑی کا درد۔

# لوبیلیا انفلانٹا
# Lobelia inf

☆ نم معدہ میں کمزوری کے احساس کے ساتھ شدید متلی اور قے۔
☆ دمہ جیسی تکلیف یا سانس کی دقت۔ سردی سے اضافہ۔
☆ حرکت اور محنت سے زیادتی۔

خاص اثر:۔
متلی اور قے، سانس کی دقت، غشی کے دورے۔

# لیک ڈیفلوریٹم
# Lac defloratum

☆ سردی سے بے حد زیادتی گرمی اور آرام کی حالت میں کمی۔
☆ پرانی قبض، دودھ موافق نہ آئے۔
☆ سردرد، متلی اور قے، نظر میں کمی کے ساتھ۔

خاص اثر:۔
جگر اور رپتے کی بیماریاں، قبض، دمہ اور دل کی تکلیف۔

## Lachesis لیکسیس

☆ گرمی اور گرم اشیاء کھانے پینے سے بے حد زیادتی۔
☆ نیند کے دوران اور نیند کے بعد تمام تکالیف میں اضافہ۔
☆ بے حد غصہ ور اور باتونی مریض۔

خاص اثر:۔
دل اور دوران خون، جریان خون، کھانسی، دمہ اور دیگر تکالیف۔

## Laurocerasus لاروسریسس

☆ انتہائی کمزوری، قوت برداشت ختم ہوتی جائے۔
☆ متلی، کبھی بھوک زیادہ، کبھی کھانے سے بیزاری۔
☆ شدید پیاس

خاص اثر:۔
دمہ، کھانسی اور دل کے مریض۔

## لیڈم پال Ladum pal

☆ گرمی اور بستر سے زیادتی۔

☆ زہریلے کیڑوں کے ڈنگ اور سوئی یا کیل کانٹا لگ جانے سے ورم۔

☆ ٹھنڈک اور ٹھنڈے پانی میں دھونے سے سکون ہو۔

خاص اثر:۔

زہریلے پھوڑے ' خارش ' بخار اور جوڑوں کے پرانے درد۔

## للیئم ٹگ Lilium tig

☆ رحم کے نیچے گرنے کا احساس 'شہوت کی زیادتی۔

☆ ماہواری کا خون چلنے پھرنے سے آئے ' آرام کی حالت میں بند ہو جائے۔

☆ ٹھنڈک اور تازہ ہوا میں بہتر محسوس کرے۔

خاص اثر:۔

آلات تناسل زنانہ ۔ معدہ ' پیٹ کی خرابیاں اور دل کی تکلیف میں۔

## لائیکوپوڈیم Lycopodium

☆ ٹھنڈی اشیاء کھانے پینے سے زیادتی' گرم مشروب سے اور گرمی سے کمی سوائے سر اور جلدی علامات کے جو گرمی سے بڑھیں۔

☆ تکالیف دائیں جانب یا دائیں سے بائیں طرف آئیں۔

☆ لیٹنے یا آرام کی حالت میں تکالیف بڑھیں۔ صبح اٹھنے پر زیادتی پھر چلنے پھرنے کے بعد بہتر محسوس کرے۔

خاص اثر:۔

گلا' معدہ' پیٹ' جگر' گردے اور جوڑوں کے درد۔

## لائی سین (ہائیڈروفوبینم) Lyssin

☆ پانی کو دیکھنے' پانی چلنے کی آواز اور اس کے متعلق سوچنے سے بھی تکلیف بڑھے۔

☆ دھوپ' چمکدار اشیاء کی چمک یا شیشے کی چمک سے بے حد حساس۔

منہ سے تاردار پانی کا اخراج ہو۔

☆ ایسی علامات جیسے پاگل کتے کے کاٹے جانے سے ہوں۔

خاص اثر:۔ پاگل پن کے دورے' سردرد' گلے کے درد۔

# میگنیشیا کارب

# Magnesia carb

☆ دودھ کسی بھی صورت موافق نہ آئے۔
☆ کھٹی ڈکاریں۔ سینہ میں جلن۔ دست کھٹی بو کے ساتھ، گیس اور تیزابیت۔
☆ سردی سے حساس مریض۔

خاص اثر:۔

معدہ، پیٹ، بچوں میں مقعد باہر آنا، قبض، حمل میں دانت کا درد۔

# میگنیشیا میور Magnesia mur

☆ پیٹ درد، دست، یا قے کی تکلیف کے ساتھ دودھ موافق نہ آئے۔
☆ سردرد کو حرکت، کھلی ہوا اور شور سے زیادتی۔ دیگر جسمانی تکالیف میں کھلی ہوا سے کمی۔
☆ جگر یا کسی نرم حصہ کی سوزش۔

خاص اثر:۔

جگر، معدہ، پیٹ، سردرد، دانت کے درد اور قبض میں۔

## میگنیشیا فاس Magnesia phos

- ☆ شدید درد اور وقفہ سے آنے والے' درد عموماً دائیں جانب۔
- ☆ سردی سے زیادتی گرمی سے سکون۔
- ☆ دباؤ سے آرام حرکت سے اضافہ۔

### خاص اثر:-

بچوں میں دانت نکلنے کے زمانہ میں اور ہر قسم کے دردوں میں۔

## Manganum

- ☆ آرام کی حالت میں تمام ذہنی اور جسمانی تکالیف میں کمی۔
- ☆ ٹھنڈے مرطوب موسم سے زیادتی۔
- ☆ تشویش' خوف اور بے چینی' چڑچڑے مریض۔

### خاص اثر:-

آواز بیٹھ جانا' کمی خون' پیٹ کا شدید درد۔

## میڈورینم Medorrhinum

☆ سردی سے زیادتی لیکن مرطوب موسم میں بہتر محسوس کرے۔

☆ بے حد بھول جانے والا۔ اندھیرے سے خوف۔ تکلیف کا سوچنے سے تکلیف بڑھ جائے۔

☆ رات، خصوصاً نصف رات کے بعد زیادتی۔

خاص اثر:۔

سائیکوسس کے مریض، آلات تناسل کی خرابیوں میں رسولی یا سوزش۔

## مرک سال Merc sol

☆ گرمی، سردی، دونوں موسموں سے ذکی الحس۔

☆ منہ میں پانی آنا، تمام تکالیف میں اضافہ رات کے وقت۔

☆ بہت پیاس، ٹھنڈے پانی کی خواہش اور پسینہ۔

خاص اثر:۔

ہڈیوں اور جوڑوں میں درد، سفلس کے مریض غدود کی امراض میں

# مرک آئیوڈائیڈ فلیوس

Merc iod. flav.

☆ مرک سال کی بنیادی علامات کے ساتھ۔
☆ گلے کی بیماری' شدید ورم' ڈفتھیریا جو دائیں جانب سے شروع ہو۔
☆ گرم مشروب سے زیادتی۔ کھلی ہوا کی خواہش۔

خاص اثر:۔
ڈفتھیریا۔ گلے کی سوزش۔

# مرک آئیوڈائیڈ ریوبر

Merc iod. ruber

☆ مرک سال کی بنیادی علامات کے ساتھ۔
☆ گلے کی بیماری' شدید ورم' ڈفتھیریا جو بائیں جانب سے شروع ہو۔
☆ منہ سے بدبودار پانی کا اخراج۔

خاص اثر:۔
ڈفتھیریا۔ گلے کی سوزش۔

## میزیریم Mezereum

☆ سر پر موٹے کھرنڈ، پیپ دار دانے اور خارش جنہیں رات کے وقت اور بستر میں زیادتی ہو۔ گاڑھی زرد پیپ۔

☆ ایسی خارش کے دب جانے سے ناک، کان اور گلے کی بیماریاں۔

☆ سرد موطوب موسم سے اضافہ۔

### خاص اثر:۔

جلد، کان، ناک اور گلا۔

## ماسکس Moschus

☆ غصہ، مکاری اور جلد بازی، بے ہوشی کے دورے۔

☆ سردی، شدید پیاس اور شہوت کی زیادتی۔

☆ کھانا دیکھنے یا اس کے متعلق سوچنے سے متلی۔

### خاص اثر:۔

ہسٹیریائی دورے، آلات تناسل۔

# Murex میوریکس

☆ رحم کے باہر نکلنے اور اس پر بوجھ کا احساس۔
☆ زیادہ بھوک اور شہوت کی زیادتی۔
☆ لیکوریا اور خون ماہواری کثرت کے ساتھ۔

خاص اثر:۔

آلات تناسل زنانہ، حمل کے دوران تکالیف اور حمل گر جانا۔

# Muriatic acid میوریاٹک ایسڈ

☆ بے حد کمزوری اور سردی کا احساس۔
☆ بواسیر جسے گرم پانی کے استعمال سے سکون ہو۔
☆ منہ میں دانے یا چھالے۔

خاص اثر:۔

بواسیر، ہضم کی خرابیاں، جگر بڑھ جانا اور لمبے بخاروں میں۔

# ناجا Naja

☆ دل کی بیماری بائیں طرف لیٹنے سے تکلیف۔

☆ سر گرم' ہاتھ پاؤں ٹھنڈے اور نیلے۔

☆ بائیں بازو میں درد' سوئیاں چبھنے کے احساس کے ساتھ۔

خاص اثر:-

دل کی بیماری انجائنا میں اور سانس کی تنگی دمہ میں۔

# نیٹرم آرسینیک Natrum arsenic

☆ بہت بے چینی اور خوف۔

☆ گلے' جگر' معدہ اور پیٹ کے مریض گیس کے اخراج سے بہتر محسوس کریں۔

☆ سردی سے بے حد حساس سوائے سر درد کے جسے کھلی ہوا میں سکون ہو۔

خاص اثر:-

بے حد کمزوری' دمہ' ٹی۔بی' جگر بڑھ جانا اور معدہ کی سوزش۔

## Natrum carb نیٹرم کارب

☆ دودھ سے نفرت۔اسے ہضم نہ کرسکے۔
☆ دماغی کام سے اور دھوپ سے سر درد۔
☆ سر درد کو گرمی اور دھوپ سے زیادتی، جبکہ دیگر جسم کو ٹھنڈک سے زیادتی، معتدل موسم میں بہتر رہے۔

خاص اثر:۔
دست، سر درد، نزلہ اور نظام ہضم کی کمزوری۔

## Natrum mur نیٹرم میور

☆ گرمی سے بے حد حساس سردی اور ٹھنڈے پانی میں نہانے سے سکون۔
☆ نمک کی خواہش، بد ہضمی، بھوک مگر قبض۔
☆ تنہائی پسند، غصہ ور، شور سے حساس۔ غم کے گہرے اثرات سے بیمار ہو۔

خاص اثر:۔
دل، جگر، معدہ، پیٹ، جلدی امراض اور بلڈ پریشر۔

# نیٹرم فاس Natrum phos

☆ سردی سے اور کھلی ہوا سے زیادتی' ٹھنڈی اشیاء موافق نہ آئیں۔
☆ ثقیل غذا' دودھ اور کھٹی اشیاء سے زیادتی۔
☆ زبان زرد اور زرد رنگ کے اخراج۔ کھٹی قے۔

خاص اثر:۔

معدہ پیٹ' پیٹ کے کیڑے' یرقان اور دردوں میں۔

# نیٹرم سلف Natrum sulph

☆ سر میں چوٹ کے دیرینہ اثرات کی وجہ سے سر درد اور دیگر تکالیف۔
☆ مرطوب موسم میں زیادتی' سبزیاں موافق نہ آئیں۔
☆ گرمی سے زیادتی' سردی لگ جانے سے تکلیف' حرکت سے کمی۔

خاص اثر:۔

جگر' پتہ کی پتھری' سر درد' معدہ کی خرابیاں' پراسٹیٹ' شوگر اور دمہ۔

# نائٹرک ایسڈ Nitric acid

☆ سردی سے حساس لیکن گرم اشیاء کھانے پینے سے تکلیف۔
☆ اخراج تیزابی' بدبودار' پیشاب سے بہت تیز بو۔
☆ متاثرہ حصہ میں کانٹا لگنے کا احساس۔

خاص اثر:۔

مفلس کے مریض' منہ اور گلے کی بیماری' معدہ' پیٹ اور مقعد۔

# نکس موسکاٹا Nux moschata

☆ سردی سے حساس مریض۔
☆ منہ اور زبان کی بے حد خشکی مگر پیاس نہ ہو۔
☆ جسمانی اور دماغی کمزوری' کچھ یاد نہ رہے۔

خاص اثر:۔

بے ہوشی' بے خوابی' حمل میں کھانسی' متلی اور قے۔

# نکس وامیکا Nux vomica

☆ ہر چیز سے انتہائی حساس سوائے گرمی کے۔ سردی سے بے حد زیادتی۔

☆ بے حد غصہ ور اور چڑچڑا' جلد طیش میں آجائے اکیلا رہنا چاہے۔

☆ ہر تکلیف میں کھانے کے بعد زیادتی۔

## خاص اثر:۔

معدہ' پیٹ' بے خوابی' شدت کے درد اور سردی کے بخار۔

# اوپیم Opium

☆ غنودگی اور نیند جیسے نشہ میں ہو۔

☆ علامات بغیر درد کے' پرانی قبض' حاجت ہی نہ ہو۔

☆ خوفزدہ ہو جانے کے اثرات' دماغ کو گیس چڑھ جانے سے یا پیشاب رک جانے سے بیمار ہو۔

## خاص اثر:۔

غنودگی کے بخار' پیٹ' سر درد اور قبض۔

# Petrolium پیٹرولیم

☆ دست دن کے وقت زیادتی۔ متلی قے۔ گاڑی میں سفر کے دوران تکالیف میں اضافہ۔

☆ بہت بھوک کھانے سے سکون۔

☆ خارش سردی کے موسم میں بڑھ جائے۔

## خاص اثر:۔

سر درد ' معدہ ' پیٹ اور جلد۔

# فاسفورک ایسڈ

Phosphoric acid

☆ دماغی اور جسمانی بے حسی ' انتہائی دماغی کمزوری۔

☆ غم کے اثرات سے یا جسمانی رطوبات کے ضائع ہو جانے سے بیمار ہو۔

☆ گرمی سے دباؤ سے اور حرکت سے کمی ہو۔

## خاص اثر:۔

ٹائیفائیڈ ' دماغی اور جسمانی کمزوری ' مردانہ کمزوری۔

## فاسفورس Phosphorus

☆ گرم اشیاء کھانے پینے سے بے حد زیادتی' ٹھنڈی اشیاء موافق رہیں۔
☆ سردی سے بہت حساس لیکن' سر' آنکھوں اور پاؤں کے لئے ٹھنڈی کھلی ہوا کی خواہش۔
☆ شدید پیاس بہت ٹھنڈے پانی کی خواہش۔

خاص اثر:۔
جریان خون' سوزش' ٹی بی' السر' کینسر' غدود اور جلد کی بیماریوں میں۔

## فائیٹولاکا Phytolacca

☆ ٹھنڈے مرطوب موسم سے تکالیف لیکن بستر کی گرمی سے زیادتی۔
☆ غدود کے امراض خصوصاً چھاتیوں میں سخت گلٹیاں یا گلے کے غدود میں سوزش۔
☆ دانتوں کو آپس میں دبانے کی زبردست خواہش۔

خاص اثر:۔
گلے' غدود اور جوڑوں کے امراض۔

# Picric acid پکرک ایسڈ

☆ گرمی سے بہت حساس، کھلی ہوا کی خواہش۔
☆ آرام کرنے کی حالت میں بہتر محسوس کرے، ریڑھ کی ہڈی میں بہت کمزوری۔
☆ شہوت کی زیادتی مگر عملاً مردانہ کمزوری۔

خاص اثر:۔
دماغی کام کرنے والوں کے سر درد، نامردی، نچلے اعضاء کا فالج۔

# Platina پلاٹینا

☆ گرمی سے زیادتی، غم، غصہ اور خوف کے اثر سے بیماریاں۔
☆ متاثرہ حصوں میں درد کے ساتھ سن ہو جانے کا احساس۔
☆ کھلی ہوا میں اور حرکت سے سکون۔ شہوت کی زیادتی۔

خاص اثر:۔
شدید قبض، آلات تناسل زنانہ، خارش، بانجھ پن اور خون ماہواری کی کثرت۔

## پلمبم میٹ Plumbum met

☆ جسمانی اور دماغی بے حسی جیسے مفلوج ہو گیا ہو۔

☆ ملنے سے اور دباؤ سے سکون' حرکت سے زیادتی۔

☆ مسوڑوں کے کناروں پر نیلے رنگ کی لکیر بن جائے۔

### خاص اثر:۔

قبض اعضاء کا سن ہو جانا' آلات تناسل کی سکڑن' کمزوری' پیٹ میں شدید درد اور فالج۔

## پوڈوفائلم Podophylum

☆ بڑے بڑے بدبودار دست۔ دست آنے کے بعد بے حد کمزوری خصوصاً بچوں میں دانت نکلنے کے زمانہ میں۔

☆ پیاس زیادہ۔ پیٹ میں گیس۔ قے اور دست۔

☆ بچوں میں مقعد کا باہر نکلنا' نیند میں دانت پیسنا' کبھی دست' کبھی قبض۔

### خاص اثر:۔

معدہ' پیٹ' جگر' یرقان' عموماً دائیں جانب متاثر ہو۔

## Psorinum
## سورائنیم

☆ خارش کو بستر میں زیادتی ہو۔ پاؤں میں جلن انہیں بستر سے باہر رکھتے۔

☆ سردی سے حساس سر کو گرمی کے موسم میں بھی ڈھانپ کر رکھے۔

☆ بھوک کا بے حد احساس، کھانے سے سکون ہو۔

### خاص اثر:۔

خارش، معدہ، پیٹ درد جو کھانے سے کم ہو، نزلہ زکام۔

## Pulsatilla
## پلساٹیلا

☆ گرمی سے بے حد حساس، منہ خشک مگر پیاس کا نہ ہونا یا بہت کم ہونا۔ ثقیل غذا موافق نہ آئے۔

☆ تمام تکالیف اور درد آرام کی حالت میں بڑھیں۔ صبح اٹھنے پر حرکت کے شروع میں زیادتی، پھر چلنے پھرنے سے بہتر محسوس کرے۔

☆ نرم مزاج، جلد رو پڑے، عارضی غصہ، کھلی ہوا کی بے حد خواہش۔

### خاص اثر:۔

بد ہضمی، بچوں میں خسرہ، جگر کی خرابیاں، آلات تناسل زنانہ، ماہواری خون کی کمی، جسم اور جوڑوں میں درد۔

# پائروجن

# Pyrogen

☆ جسم میں پھوڑے جیسا درد، بستر بھی سخت محسوس ہو۔
☆ جسم سے اور جسمانی اخراج سے مردار جیسی بدبو۔
☆ زبان صاف اور سرخ۔

## خاص اثر:۔

زہریلے بخار، ٹائیفائیڈ، ڈفتھیریا۔ ملیریا۔

# رینن کولس بلب

# Ranunculus bulb

☆ طوفانی مرطوب موسم میں ہونے والی تکالیف۔ سردی سے زیادتی۔
☆ کمزور اور مایوس مریض، موت کی خواہش کرے۔
☆ سوئیاں چبھنے کا شدید احساس جسم کے کسی حصہ میں خصوصاً آنکھوں اور سینے میں۔

## خاص اثر:۔

شراب پینے والوں کی کھانسی اور سردرد، سردی سے نمونیہ، پلوریسی۔

## ریوم Rheum

☆ کھٹی بو والے دست اور جسم سے کھٹی بدبو۔
☆ بچوں میں دانت نکلنے کے زمانہ میں پیٹ درد۔
☆ سر پر پسینہ کی زیادتی۔

### خاص اثر:۔

دست' پیٹ کے درد اور سر درد۔

## روڈوڈنڈران Rhododendron

☆ تمام تکالیف خراب طوفانی موسم سے پہلے اور اس دوران بڑھ جائیں۔
☆ جوڑوں کے جگہ تبدیل کرنے والے درد جو آرام کی حالت میں بڑھ جائیں۔
☆ گرمی سے آرام' سرد مرطوب موسم میں زیادتی۔

### خاص اثر:۔

فوطوں میں شدید سوزش' درد اور جوڑوں میں درد' دانت کے درد۔

## رسٹاکس Rhus tox

☆ انتہائی بے چینی اور درد جو حرکت میں رہنے سے کم ہوں' آرام کی حالت میں بڑھ جائیں۔

☆ بہت سردی محسوس کرے۔ مرطوب موسم سے اور نہانے سے تکالیف۔

☆ ہر حرکت کے شروع میں زیادتی' صبح جاگنے پر بہت درد۔

### خاص اثر:۔

پٹھوں اور جوڑوں کے شدید درد' فالج اور دست۔

## ریومیکس Rumex

☆ کھانسی جو بولنے' بائیں جانب لیٹنے سے اور ہوا میں آنے سے بڑھ جائے۔

☆ کھانسی آنے سے پیشاب نکل جائے۔

☆ سردی سے زیادتی بند کمرے میں بہتر رہے۔

### خاص اثر:۔

شدید کھانسی' دست' خارش اور تپ دق کی کھانسی میں۔

## روٹا Ruta

☆ نظر کا کام کرنے سے زیادتی۔
☆ سرد مرطوب موسم سے تکالیف۔
☆ چلنے پھرنے سے سکون۔

### خاص اثر:۔

موچ آنا۔ آنکھوں کی تکالیف 'لنگڑی کا درد' بچوں میں مقعد کا باہر نکلنا۔

## سباڈلا Sabadilla

☆ چھینکیں 'نزلہ اور حاد بخار۔
☆ ٹھنڈے مشروب سے زیادتی 'پیاس نہ ہو۔
☆ سردی سے اضافہ۔

### خاص اثر:۔

پیٹ کے کیڑے 'مقعد کی خارش 'نزلاوی بخار' سردرد۔

# سبائنا
# Sabina

☆ آلات تناسل کی خرابیاں، خون ماہواری بہت جلد، بہت زیادہ۔
☆ گرمی اور حرکت سے زیادتی۔
☆ رحم کے نیچے کی طرف گرنے کا احساس۔

## خاص اثر:۔
آلات تناسل زنانہ، سوزش اور جریان خون۔

# سیمبوکس نائیگرا
# Sambucus nigra

☆ بچوں میں نیند کے دوران ناک میں خشکی اور سانس کی رکاوٹ۔
سانس باہر نکالنا زیادہ مشکل ہو۔
☆ سردی اور ٹھنڈی اشیاء سے زیادتی۔
☆ بخار، نیند میں بڑھ جائے۔ بغیر پیاس کے۔

## خاص اثر:۔
شدید کھانسی، سانس بند ہونا۔ سانس کی دقت۔

## سینگونیریا Sanguinaria

☆ سر درد جو دائیں آنکھ پر ٹھہر جائے' عموماً متلی کے ساتھ۔

☆ شدید کھانسی جو رات کے وقت بڑھ جائے' ناک' گلے اور سینہ میں جلن کے ساتھ۔

☆ ہاتھ پاؤں میں جلن' پاؤں بستر سے باہر رکھے۔

خاص اثر:- سر درد' کھانسی اور بخار۔

## سینی کولا Sanicula

☆ اچھی بھوک' اچھا کھانے کے باوجود کمزوری۔

☆ نیند کے دوران سر اور گردن پر پسینہ کی زیادتی اور پاؤں میں جلن' بستر سے باہر رکھے۔ سر اور پاؤں کا پسینہ۔

☆ بدمزاج ضدی بچہ اسے لے کر چلنے پھرنے سے سکون ہو۔ نیچے گرنے کا خوف

خاص اثر:- دیگر ادویات کی ملی جلی رہنما علامات سخت قبض اور پاؤں کا بدبودار پسینہ سلیشیا کی طرح۔ گرنے کا خوف بوریکس کی طرح۔ سر کا پسینہ کلکیریا کارب کی طرح۔ بھوک اور کمزوری آئیوڈین کی مانند۔ پاؤں کی جلن' سلفر کی طرح۔

# سینیگا

# Senega

☆ پھیپھڑوں سے جریان خون اور سانس کی تنگی۔ لیس دار بلغم

☆ شدید خشک یا بلغمی کھانسی ٹھنڈی ہوا سے بڑھ جائے۔

☆ کھانسی آنے سے پیشاب نکل جائے۔

## خاص اثر:۔

کھانسی ' دمہ اور سینے کی مہلک۔

# Sarsaparilla

# سارسپریلا

☆ پیشاب کے خاتمہ پر پیشاب کی نالی میں شدید درد۔

☆ سردی اور مرطوب موسم سے حساس ' رات کے وقت تکالیف میں زیادتی۔

☆ بیٹھ کر پیشاب کرنے میں دقت ' کھڑے ہونے پر آسانی سے خارج ہو۔

## خاص اثر:۔

گردے اور مثانہ کے مریضوں میں درد ' پتھری ' پیشاب میں ریت آنا۔

## سکوئلا Squilla

☆ سینہ میں سوئیاں چبھنے کے احساس کے ساتھ۔ شدید کھانسی۔
☆ کھانسی کے ساتھ پیشاب خارج ہو جائے۔
☆ ٹھنڈی چیزیں پینے سے زیادتی۔

خاص اثر:۔
سینہ ' آلات تنفس اور مثانہ۔

## سکیل کار Secale cor

☆ جریان خون پتلا ' سیاہی مائل ' معمولی زخموں سے بھی دیر تک بہتا رہے۔
☆ گرمی اور بستر برداشت نہ ہو۔ جسم ٹھنڈا مگر کھلی ہوا میں سکون۔
☆ ٹانگوں میں درد ' پاؤں ٹھنڈے پانی میں رکھنے سے سکون ہو۔

خاص اثر:۔
بانجھ پن ' حمل کا گرنا ' جریان خون۔

# سیلینیم
Selenium

☆ شہوانی خیالات کی زیادتی مگر عملاً نامردی۔

☆ گرمی سے زیادتی' دھوپ سے سردرد۔

☆ بہت جلد تھک جائے۔

## خاص اثر:۔
شدید قبض' آلات تناسل مردانہ' جنسی کمزوری۔

# سیپیا
Sepia

☆ سردی سے بے حد حساس نہانے سے خوف اور نہانے سے تکلیف میں اضافہ۔

☆ قبض کے باوجود بھوک کی زیادتی۔

☆ پیاس کم' حساس' غصہ ور' کم ذہین' اپنے بچوں اور اہل خانہ سے بھی لاپرواہ۔

## خاص اثر:۔
آلات تناسل زنانہ' لیکوریا' حمل کی خرابیاں' معدہ' پیٹ' بخار اور سردرد۔

## سلیشیا Silicea

☆ سردی سے بے حد حساس 'ہوا کا جھونکا بھی برداشت نہ ہو۔

☆ بے حد کمزوری اور قوت ارادی میں کمی۔ سر اور پاؤں بہت ٹھنڈے۔

☆ سر پر پسینہ کی زیادتی۔ گرمی اور حرارت سے سکون۔

### خاص اثر:۔

ہڈیاں 'جلد' غدود' جسم کے کسی حصہ میں پیپ پڑ جانا' سخت قبض۔

## سپائی جیلیا Spigelia

☆ سر درد بائیں آنکھ پر ٹھہر جائے' سردی سے حساس۔

☆ دل کے درد اور شدید دھڑکن معمولی حرکت سے بڑھ جائیں۔

☆ سر درد سورج کی دھوپ کے ساتھ آئے اور شام غروب آفتاب پر ختم ہو جائے۔

### خاص اثر:۔

دل کی بیماری' سر درد' پیٹ کے کیڑے اور درد۔

## Spongia tosta سپانجیا ٹوسٹا

☆ گرمی سے زیادتی۔ تشویش اور دھڑکن۔
☆ دل میں تکلیف کے ساتھ سانس میں خرابی، دمہ کی تکلیف میں آگے جھک کر بیٹھنے سے بہتر رہے۔
☆ خشک کھانسی جو کچھ کھانے پینے سے کم ہو جائے۔ مگر ٹھنڈے پانی سے زیادتی اور گرم مشروب سے کمی۔

خاص اثر:۔
خشک کھانسی، دمہ، گلہڑ اور دل کی تکلیف۔

## Stannum سٹانم

☆ انتہائی کمزوری۔ معمولی حرکت سے بھی تھک جائے۔
☆ تپ دق کے مریضوں میں سینے کی بے حد کمزوری گرم مشروب سے اور بلغم کے اخراج سے بہتر محسوس کرے۔
☆ پیٹ کا شدید درد جسے دباؤ یا الٹا لیٹ جانے سے کمی ہو۔

خاص اثر:۔
کھانسی، تپ دق، دمہ، ٹی۔بی، سانس کی دقت۔

## سٹافی سیگریا Staphisagria

☆ شدید غصہ کے بعد غصہ دب جانے سے تکالیف، جسم کا کانپنا اور دردیں۔
☆ جنسی زیادتیوں کے اثرات سے مردانہ کمزوری۔
☆ دانت کا درد، ماہواری کے دوران۔

خاص اثر:۔

کٹے ہوئے زخم، معدہ و پیٹ کے شدید درد، سر درد، جنسی کمزوری۔

## سٹرامونیم Stramonium

☆ پانی سے خوف، اندھیرے سے خوف۔ تیز روشنی چمکدار اشیاء دیکھنے سے زیادتی۔
☆ بخار کے مریضوں میں دوران بخار ہاتھ پاؤں ٹھنڈے لیکن سر اور پیٹ گرم۔
☆ پیاس میں کمی۔ بہت غصہ یا پاگل پن۔

خاص اثر:۔

ٹائیفائیڈ بخار۔ سر درد اور دورے۔

# سلفر Sulphur

☆ گرمی اور سردی دونوں سے زیادتی۔ نہانے سے اور بستر میں تکالیف بڑھیں۔

☆ پاؤں میں جلن، بستر سے باہر رکھے۔ جسم میں جلن۔

☆ پیاس زیادہ، نہانے کی خواہش نہ ہو، صفائی پسند نہ کرے۔

## خاص اثر:۔

خارش اور جلد سے متعلقہ تمام علامات، نظام ہضم اور کسی حصہ کی اندرونی سوزش۔ درد اور جریان خون۔

# سلفیورک ایسڈ Sulphuric acid

☆ بے حد کمزوری، سردی سے زیادتی اور جسم سے کھٹی بو۔

☆ جلن اور کھٹی ڈکاریں شراب کی خواہش کے ساتھ۔

☆ ٹھنڈا پانی پینے سے سردی کا احساس بڑھ جائے۔

## خاص اثر:۔

بے حد روری، منہ کے اندر دانے یا چھالے، ہضم کی خرابی اور جلد کے زخم۔

## Syphlinium سفلینیم

☆ رات کی تکالیف 'غروب آفتاب سے طلوع آفتاب تک۔
☆ درد بتدریج آہستہ آہستہ آئیں اور آہستہ آہستہ ختم ہوں۔
☆ شدید سردی اور شدید گرمی 'کھانے سے نفرت' پیاس زیادہ۔

خاص اثر:۔

تمام تکالیف سر درد ہڈیوں کے درد 'لیکوریا' السر اور کینسر۔

## Tobacum ٹوبیکم

☆ کھلی ہوا سے سکون۔
☆ شدید متلی اور رتے 'انتہائی جلن اور ٹھنڈا پسینہ۔
☆ معدہ کی انتہائی کمزوری اور رتے جو حرکت کرنے سے بڑھ جائے۔

خاص اثر:۔

چکر' معدہ' سر درد اور دل کی تکالیف۔

# ٹیرنٹولا ہسپانیکا

## Tarentula hispanica

☆ سرخ، سبز اور سیاہ رنگوں سے نفرت۔
☆ انتہائی بے چینی اور درد، ملنے سے سکون۔
☆ جوش اور پاگل پن، بے قراری سے ناچے کودے۔

### خاص اثر:۔

زہریلے چھالے، مہلک بخار، ڈفتھیریا کے مریض۔

# ٹیرنٹولا کیوبنس

## Tarentula cubens

☆ ڈفتھیریا اور ٹائیفائیڈ میں انتہائی جلن اور بدبودار اخراج۔
☆ زہریلے پھوڑے، زخم اور آبلے بے حد جلن کے ساتھ۔
☆ چھونے اور حرکت سے زیادتی۔ ملنے سے کمی۔

### خاص اثر:۔

ڈفتھیریا۔ ٹائیفائیڈ۔ جلدی آبلے۔

## ٹیربنتھینا Terbinthina

☆ بہت بدبودار خون آمیز اور جلن دار پیشاب۔
☆ زبان صاف' سرخ اور چمکدار۔
☆ سردی سے اور چھوئے جانے سے زیادتی۔

خاص اثر:۔

ٹائیفائیڈ بخار اور مردانہ آلات تناسل۔

## تھریڈین Theridion

☆ کسی چیز کی رگڑ یا گھسنے کی آواز انتہائی بری محسوس ہو۔
☆ زیادہ پیاس اور بھوک۔ شور سے بہت حساس۔
☆ گرمی سے تکالیف میں کمی لیکن گرم اشیاء پینے سے متلی۔

خاص اثر:۔

ہڈیوں کی بیماری اور تپ دق۔

## تھوجا Thuja

☆ عجیب و غریب احساسات جیسے پیٹ میں کوئی جانور موجود ہے یا ٹانگیں شیشے کی بنی ہیں۔

☆ نیند کے آغاز پر پسینہ اور پسینے سے شہد جیسی بو۔

☆ سرد مرطوب موسم سے زیادتی اور بستر کی گرمی سے زیادتی۔

خاص اثر:-

مسے۔ آلات تناسل زنانہ و مردانہ، سخت قبض یا دست۔

## ٹیوبرکولنیم Tuberculinum

☆ تپ دق کی علامات، ہر مرتبہ سردی لگ جانے سے کھانسی، بخار اور کمزوری۔

☆ کھلی ہوا میں چلنے پھرنے سے سکون۔

☆ اچھا کھانے کے باوجود کمزور ہوتا جائے۔

خاص اثر:-

کھانسی۔ پرانے بخار۔ سردرد، کمزوری اور تپ دق۔

## Valeriana
## ویلیریانہ

☆ شدید بھوک، متلی، بے حد کمزوری اور جسم ٹھنڈا۔
☆ چلنے پھرنے سے کمی، کھڑا ہونے سے زیادتی۔
☆ بے حد حساس اور غصہ ور، درد سے بے ہوش ہو جائے۔

خاص اثر:-

لنگڑی کا درد، ایڑیوں میں درد، سر درد۔

## Veratrum album
## وریٹرم البم

☆ بڑی مقدار میں دست اور قے۔
☆ بے حد پسینہ اور بے حد کمزوری۔
☆ انتہائی پیاس ٹھنڈے پانی کے لئے۔

خاص اثر:-

ہیضہ جیسی علامات میں۔

## ویریٹرم ورائیڈ
## Veratrum veride

☆ شدید سوزش اور اجتماع خون، خصوصاً سردرد، سر میں اجتماع خون کے ساتھ۔

☆ تیز بخار، چہرے پر سرخی کے ساتھ

☆ سن سٹروک، سردرد، متلی کے ساتھ۔

### خاص اثر:۔

شدید سردرد۔ جوڑوں اور پٹھوں میں شدت کا درد، ہائی بلڈ پریشر۔

## زنکم میٹ
## Zincum met

☆ جسمانی رد عمل کی کمی سے خسرہ، خون ماہواری یا پیشاب کا اخراج نہ ہو رہا ہو۔ کھانسی میں بلغم کے اخراج کی طاقت نہ ہو۔

☆ پاؤں میں مسلسل بے چینی انہیں حرکت دیتا رہے۔

☆ سردی سے زیادتی۔ جسمانی اخراج مثلاً بلغم، پیشاب، پسینہ آنے سے کمی ہو۔

### خاص اثر:۔

بچوں میں مینینجائٹس، دماغی دورے۔ بے ہوشی اور بخار۔

# ریاض محمد ریاض

مصنف

- بانی و پرنسپل: الصحت ہومیو پیتھک میڈیکل کالج، فیصل آباد
- مینجنگ ڈائریکٹر، الصحت اسلامک مشن (رجسٹرڈ) فیصل آباد
- سابق میڈیکل آفیسر، فری ڈسپنسری، فیضان سوسائٹی
- بی۔اے (گورنمنٹ کالج فیصل آباد) (1965)
- ڈی۔ایچ۔ایم۔ایس (1976)
- تصانیف
- بخاروں کا علاج (1985)
- فرسٹ لیکچرز آن ہومیو پیتھک میٹیریا میڈیکا، I ائیر (1987)
- فرسٹ لیکچرز آن ہومیو پیتھک فلاسفی، I ائیر (1988)
- مرکزی علامات۔میٹیریا میڈیکا اور سورا۔سفلس، سائیکوسس
- 3 لائن سیلکشن (آسان میٹیریا میڈیکا) (2001)
- زیر طبع:
- مقابلے میں دوا کا انتخاب

Ruta grave.

Lac felinum

Sulphur

Bufo. Rana.